مہینہ وار

سرائیکی اُردو

احمد پور شرقیہ (بہاولپور)

مُدیر

مُمتاز عاصم

جوڑ سیاستدانیں کیتی دیس دی عزت سنبھال

پیٹے دیاں جُتیاں کوں چمکاوے پیروں راناپال

جلد: 1
شمارہ ۷، ۸
جولائی اگست
سنہ ۱۹۹۰



### سرائیکی دے وادھل اکھر

ٻ :۔ ٻک ـ ٻانھی ـ ٻلھݨ
ڄ :۔ ڄنگھ ـ ڄلول ـ ڄموں
ݙ :۔ ݙیہا ـ ݙلا ـ ݙنہر
ڳ :۔ ڳپل ـ ڳوٹھا ـ ڳوئیڑ
ݨ :۔ واݨ ـ گھاݨ ـ ٹوݨک

مُل ۶/ روپے

پریس
چنٹر پرنٹنگ پریس بہاولپور

ممتاز عاصم ایڈیٹر و پبلشر نے چنٹر پرنٹنگ پریس توں چھپوا تے محلہ نور شاہ بخاری احمد پور شرقیہ شائع کیتا

# سوجھل اکھر

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نساں ڈٹھے اوں بندے کوں جیہڑا آخرت
دی جزا و سزا کوں نی منیندا۔ او ہو
تاں ہِ جیہڑا یتیم کوں دِھکے ڈیندے
تے مسکین دی روٹی ڈیوݨ دانی آہرا
ول تباہی ہِ اُنھاں نماز پڑھݨ
والیاں کیتے جیہڑے اپنی نماز اچ
ڈھل کریندن جیہڑے ریاکاری
کریندن تے معمولی لوڑ دیاں چیزاں
لوکاں کوں ڈیوݨ کنے گُس کریندن

(سورۃ الماعون)

عبداللہؓ بن مسعود روایت کریندن
جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایں
فرمایا۔

لوکو! میں تہاکوں قبراں تے ونجݨ
کنوں منع کر ڈِتا ہا پر ہُݨ اجازت
ڈیندا ہاں کیوں جو قبراں کوں ڈیکھ
تے دنیا کنوں بے رُوحی تھیندی
ہِ تے آخرت یاد آندی ہے۔

(الحدیث)

اداریہ

# چور تے گنڈھ کپ

ہک ہا چور تے ہک ہا گنڈھ کپ ڈوہیں سکے بھرا ہن۔ اُنہاں ڈوہیں دا خاندان بہوں ودھیا پھلیا چور دے خاندان وچ چور تے گنڈھ کپ دے خاندان وچ گنڈھ کپ پیدا تھیسے۔ ہݨ تئیں برادری دی پگ کڈاہیں چوریں دے سِر تے کڈاہیں گنڈھ کپیں دے سر بدھیندی آندی ہِے۔ وارد واری برادری دی اگوہی کیتے ڈوہیں کم کریندے آندن۔ انہاں ڈوہیں خاندانیں دے درمیان کڈاہیں جھیڑا ای تھیا اُبس جھیڑا تھیندے نال ڈکھاوے دا۔ آپس وچ انہاں رشتے دی کیتن جیندی وجہ نال انہاں دے گانڈھے گھاٹے تھیندے گئین۔ برادری دی پگ بدھݨ کیتے ایہ کڈاہیں کڈاہیں سچی مچی لڑ کھڑدن ہک خاندان پگ گھن مرے تاں ڈوجھے خاندان دے کجھ بندے بغیر کہیں شرم حیا دے پگ والے خاندان نال تھی ویندن۔

آہدن چور تے گنڈھ کپ سادھاں دی نسل وچوں ہن، کہیں نہ ما تے انہاں دے وڈکے سچے، منصف سخی تے بہادر ہن۔

ہݨ اج کل انہاں دے خاندان تاں ساوے سوکھے ہن پر وسیب بہوں اوکھا ہے،

ایڈیٹر

ممتاز عاصم

# نعت

سرور قریشی

سُکیاں ٹُنگیاں تے گُل پھل ثمر تھیندے گئے
توں جو آیوں تاں ساوے شجر تھیندے گئے

بانجھ دھرتی نمانی کوں لگ بھاگ پئے
مہکے گلشن تے سبزے ولا جاگ پئے
وُٹھی رحمت تاں سب خشک تر تھیندے گئے
توں جو آیوں تاں ساوے شجر تھیندے گئے

کِھل پیاں کلیاں خوشبو دے دھدکار آئے!
جھولے تیڈے کرم دے جو ہاں ٹھار آئے۔
ولدے آباد خوشیاں دے گھر تھیندے گئے
توں جو آیوں تاں ساوے شجر تھیندے گئے

تیڈے دم نال جیونڑ پچسولا تھیا!
بخت یاری بنڑائی وقت کولا تھیا
کل دے اُٹھوال اج تاجور تھیندے گئے
توں جو آیوں تاں ساوے شجر تھیندے گئے

تاج دا ہیں ہاں طالب نہ پوشاک دا
ہیں ہاں سرور گدا ہوں نبی پاک دا
جیندے در دے گدا معتبر تھیندے گئے
سُکیاں ٹُنگلیاں تے گُل پھل ثمر تھیندے گئے
توں جو آیوں تاں ساوے شجر تھیندے گئے

# کافی

حضرت خواجہ غلام فریدؒ

متاں من ماندا تھیوے | پُنل نہ تھی وھار
---|---
ساون ڈیہنہ سہاگ دے | ہردم مینگھ ملہار
رل کر ساتھ گزاروں ، | جوبن دے دن چار
موت سُنیڈی سُولی ، | ونجناں وار و وار
چیتر بہار سہاؤں | کر کے ہار سنگار
پلر پانی پیوں ، | تھیا تھل باغ بہار
خوش تھی نینہہ نبھاؤں | رُس ناں سانول یار
توں بن جیون اوکھا | ڈُکھڑے تار و تار

یار فرید نہ وسرے

دل کیتم لاچار

سرائیکی لسانیات اُتے ہوݨ سارے کم دی لوڑھ ایں سلسلے
اِچ سئیں پروفیسر دلشاد کلانچوی ہوراں ہوں کم کیتے پر املا تے حرفاں
دی بنت جُڑت بارے بہتر توں بہتر دی گنجائش موجود ھِ جدید عصری
تقاضیاں مطابق املاء کوں مزید سوکھا تے سوہݨا بݨایا ونج سگدے۔ ایں
سلسلے اِچ سرائیکی دانشوراں کوں دعوت ھِ جو او ایں موضوع اتے ڈھیر توں
ڈھیر بہتر تے سوہݨے املا بارے تحقیقی مضمون اساں کوں پٹھݨ ۔ (ادارہ سعل)

غنے دا غنے حرف دی آواز منہ
دے بجائے نک کنوں نکلدی ھِ. اردو وچ
م تے ن" ڈوہیں غنے ہِن پر سرائیکی وچ انہاں
کنوں علاوہ "ں گ"، کوں دی ہک مستقل غنہ
آواز آہدن پر ایہ غنہ آواز کائنی بلکہ ایکوں "ں گ"
نال جُڑن والا نون غنہ سڈیا ونجے۔ جہڑے
لوک ایکوں مستقل غنہ سڈیندن او ایہ دلیل
ڈیندن جو سنگین، رنگین، یا سرائیکی دے سنگ
تے رنگ وغیرہ وچ انگریزی دے لفظ سنگر
(Singer) دا نگوں گ کنوں پہلے وی "ں گ"
دی آواز سنائی ڈیندی ھِ. ڈاکٹر شوکت سبزواری
ماہر لسانیات آہدن جو ایہ آوازاں بنگ تے
رنگ وچ دی ناں ہِن اتھاں، اتھاں
نال نون غنہ کیوں ھِ مطلب ایہ ھِ جو سرائیکی
وچ دی سنگ یا لنگ وچ نون غنہ موجود
ھِ، واضح ھِ تے ایہ آواز ڈیندے تاں ایکوں
انج کیوں نہ رہوݨ ڈتیوں اینڈے کیتے ہک
توں غنہ گ گھن آوݨ دی کیا لوڑھ تے ایں
طرح تریجھا گاف سرائیکی وچ گھن آوݨ کیوں
ضروری تھی گئے؟ جہڑے حضرات "ں گ"
دی آواز کوں اتنا لمبا یا اتنا چھک چھک تے
ہک نویں حرف غنہ دا ثبوت ڈیندِن اُنہاں
دا ایہ ثبوت کوئی وقعت نی رکھیندا۔ جیڑاں
جو نگ یا منگ دیاں آوازاں موجود ہِن

انھاں کوں مزید تقویت دی ضرورت کائینی۔

اینویں "ن ج" دا مسئلہ ہِے جیویں جو اردو وچ لفظ رنجیدہ وچ "ن ج" ہِے پر اینکوں ہک اینج غنہ حرف شمار کرݨ وی زیادتی ہِے۔ اِنھاں کوں وی رلا تے ہک تریجھا جیم بݨاوݨ ضروری کائنی علم صوتیات ایں باریکی کوں اہمیت نئیں ݙیندا چنانچہ "ن ج" بطورِ ہک مستقل غنہ قرار نئیں ݙِتا ونڄ سگدا ایہ اینج اینج حرف ہِن انھاں کوں اینج اینج رہݨ ݙِتا ونڄے تے لنگ، سنگ تے رنج وغیرہ پوری آواز ݙیندن تے دماغ وچ اپݨے مفہوم کوں پورا جمیندن۔ ایں طرحوں انھاں توں علاوہ خواہ مخواہ نون غنہ والیوں ہک گاف غنہ تے ہک جیم غنہ بݨاوݨ مناسب کائینی ایہ گاٖلھ اساں سندھی رسم الخط کوں ݙیکھ تے آکھندوں سندھ وچ واقعی ہک تریجھے گاف یا جیم کوں ݙوڑھا کیوا جو سندھی وچ غنہ اینج شکل یا آواز کینی تے انھاں کوں لوڑ رہندی ہِے جو ہک ایجھا "گ" تے جیم ضرور ہووݨ جیہاں وچوں غنہ آوازاں نکلن پر سرائیکی وچ تاں اولوں وی نون غنہ دی بھرمار ہِے غنہ آواز دی موجودگی وچ غنہ آوازاں والے حرف اینج اینج بݨاوݨ کتھوں دی لسانیات تے صوتیات ہِے تے کتھوں دی سہولت تے عقلمندی ہِے۔

میں اپیل کریساں جو ہݨ سرائیکی دا گاݙا ٹُر پئے ایندا راہ بݨاوݨ پٹڑی وچھاوݨ ایندی رفتار تیز کروں تے ایندا معیار بلند کروں۔

اساں اِنھاں گالھیں ݙو توجہ ݙیوں تاں کیا ایہ سرائیکی دی خدمت نہ ہوسی۔ اِنھاں گالھیں کوں سوچیا ونڄے، پرکھیا ونڄے نے فیصلے کیتے ونڄن۔ اساݙے لکھاریاں دا ایہ ہک فرض ہے جو او ایجھیاں پیچیدہ نقطاں کوں سوچ سمجھ کے تے صحیح اِملا وچ لکھن تاں جو معیاری زبان بݨے باقاعدہ اِملا والی بݨے تے سوکھی تے سوہݨی بݨے۔ ہݨ ویلے دی لوڑ ایہو ہِے تے ایں ݙو توجہ ݙیودِ۔

---

سرائیکی لکھو

سرائیکی پڑھو

سرائیکی بولو

# وحیدِ عصر سخنور خواجہ غلام فریدؒ

تحریر: عبدالمجید پیرزادہ

حضرت خواجہ غلام فرید علیہ الرحمت کو آج سے ۱۱۹ برس قبل ہمیں داغِ مفارقت دیکر ہم سے دور ہو گئے ہیں لیکن ہر دل میں آپ کی یاد ایسا گھر کر گئی ہے اور آپکی من موہنی باتیں دل کی گہرائیوں میں اس طرح جاگزیں ہو گئی ہیں کہ ہر شخص آج آپ کی محبت کا دم بھرتا ہے۔ آپکے جادو اثر کلام کو سن کر دل جھوم جھوم جاتا ہے۔ ہر طرف آپکی یاد میں محفلیں سجائی جاتی ہیں۔ سیمنار منعقد کیے جاتے ہیں جشن منائے جاتے ہیں بڑے بڑے لوک فنکار موسیقی کی محفلوں میں آپکا عارفانہ کلام پیش کرکے داد تحسین حاصل کرتے ہیں بس یوں محسوس ہوتا ہے کہ جیسے

ہر شخص تیرا نا ہے ہر شخص دیوانہ تیرا :

حضرت خواجہ غلام فرید علیہ الرحمت کو صرف انکی شاعری ہی کے ناطے یاد کرنا اور انکی وجہ شہرت انکی شاعری کو قرار دینا قطعاً درست نہیں بلکہ آپ اپنے عہد کے جنید و بایزید تھے عالموں کی صف میں راس العلماء۔ صوفیوں کے لوٹے میں عمدۃ الاصفیا۔ تاریخ کے میدان میں بلند پایہ محقق اور نقاد، فن موسیقی میں وقت کے امیر خسرو اور جود و سخا میں حاتم ثانی تھے خدا کے بندوں سے پیار۔ محبوب خدا سے والہانہ عشق اور ذات باری تعالیٰ کی محبت میں اپنے آپکو فنا کر دینا آپ کی زندگی کا طرۂ امتیاز تھا اور یہی معراجِ عشق آپ کی شہرت دوام کا باعث بنا

ہرگز نہ میرد آنکہ دلش زندہ شد بعشق
ثبت است بر جریدہ عالم دوام ما

آپ نے جس مقدس ماحول میں آنکھ کھولی اور پرورش پائی اس نے ابتدا ہی سے آپ کو روحانیت کے رنگ میں رنگ دیا آپ نے ابتدائی تعلیم بڑے مستند اساتذہ سے حاصل کی اور اپنے برادر بزرگ حضرت فخر جہاں جیسے شیخ کامل کی نگاہ کیمیا گر سے فیضان حاصل کیا چنانچہ اس پاکیزہ ماحول کی تربیت نے آپکو کندن بنا دیا اور طریقت

وسلوک کے بلند مدارج پر فائز المرام کر دیا جاتا۔ کیف عالم میں آپ کے زہد و تقویٰ آپ کے علم و فضل آپ کے عشق و مستی اور آپ کی الہامی شاعری کا اس طرح چرچا ہوا کہ ایک دنیا آپ کے سامنے جھکنے لگی چنانچہ اس عالم میں کیف و مستی ہو آپ کی زبان معجز بیاں سے بیاختہ یہ الفاظ نکل گئے کہ!

ہے

ہیوں او قلاشں تے رند اساں
پی لوڑی ہے ہند سندھ اساں
ہیوں بیشک عارف چند اساں
کل راز رموز دے دفتر ہوں!

یہاں بات قابل ذکر ہے کہ سلسلہ چشتیہ کے بزرگان عظام کو یہ امتیازی حیثیت حاصل رہی ہے کہ وہ علوم دینی کا بحر ذخار ہونے کے ساتھ ساتھ قرآن و سنت کے پوری طرح عامل۔ اسوۂ رسول کی منہ بولتی تصویر مظہر الٰہی تھے اور ان کا یہ مطمع نظر تھا کہ!

خلاف پیمبر کسے راہ گزید
کہ ہرگز بہ منزل نہ خواہد رسید

بقول حضرت داتا گنج بخش علیہ الرحمت
جس شخص نے اپنے اخلاق اور معاملات کو مہذب بنا اور اپنی طبیعت کو کدورتوں سے پاک کر دیا اور حق تعالیٰ کی سچی عبودیت کا وصف اپنے اندر پیدا کر لیا وہ صوفی بن گیا

حضرت خواجہ غلام فرید علیہ الرحمت بھی ایسے اہل صفا لوگوں میں سے ہیں۔ جنہیں حق تعالیٰ نے اپنا دوست بنالیا اندھیروں سے نکال کر نور ہدایت کی ایسی چکا چوند روشنی عطا فرمادی کہ جس سے آپ نے راہ راست سے بھٹکے ہوئے لوگوں کو رشد و ہدایت کی راہوں پر ڈال دیا جیسا کہ قرآن پاک میں ارشاد ہے کہ!

اللّٰہُ وَلِیُّ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا یُخْرِجُھُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَی النُّوْرِ ۝

اللہ تعالیٰ۔ ایمانداروں کا دوست ہے انہیں اندھیروں سے نکال کر روشنی میں لاتا ہے!

خواجہ غلام فرید کی زندگی پر نظر ڈالی جائے تو آپ صاحب کشف و کرامات بزرگ تھے۔ آپ شریعت مطہر کے بھی پوری طرح پابند تھے اور سلوک و طریقت میں بھی یکتائے روزگار تھے گویا آپ شریعت، طریقت کا ایک حسین امتزاج تھے گو اولیا کرام سے کشف و کرامات کا ظاہر ہونا کسی اچھنبے کی بات نہ تھی کیونکہ جب یہ مردان حق اپنے آپ کو حق تعالیٰ کا مطیع و فرمانبردار بنا رہے ہیں اور اپنی مرضی کو اس کی مرضی میں گم کر دیتے ہیں تو پھر سارا جہاں ان کا مطیع ہو جاتا ہے

تاہم یہ بزرگانِ عظام ان کشف و کرامات کو اپنے لیے باعث افتخار نہیں جانتے۔ وقت کی تنگی کے پیشِ نظر یہاں آپ کے کشف و کرامات کا ذکر ممکن نہیں البتہ آپ کی مجلس کا ایک واقعہ پیش کرتا ہوں ایک دن جب معمول مجلس گرم تھی ایک عقیدتمند نے سوال کیا کہ حضرت یہ فرمائیں کہ دوزخ میں کون لوگ جائیں گے۔ فرمایا کہ فقیر کل انشاء اللہ جواب دیگا چنانچہ اگلے دن جب مجلس منعقد ہوئی تو آپ نے پوچھا کہ وہ کون تھا جس نے کل ایک سوال پوچھا تھا وہ عقیدتمند کھڑا ہوا اور عرض کیا کہ حضور "میں" تھا تو آپ نے فرمایا کہ میاں یہی "میں" بندے کو دوزخ میں لے جائیگی آپکے اس جواب سے بہت سارے متکبر لوگوں کی گردنیں جھک گئیں!

الحمد للہ کہ حضرت خواجہ فرید علیہ الرحمت قرآن و سنت کے پوری طرح پابند تھے اسوۂ رسول کا نمونہ تھے زندگی بھر بھٹکے ہوئے انسانوں کو صراط مستقیم کیطرف بلانے اصلاح معاشرہ کرنے اور خدا کے بندوں کو رشتۂ محبت و اخوت میں پرونے کے لیے سرگرم عمل رہے اور اس طرح اِن بزرگوں کی صف میں شامل ہوگئے کہ گم گشتگانِ راہ، منزل کو پالا خیر آپ کی حیات طیبہ کیطرف رجوع کرنا پڑا کیونکہ ایسے بزرگان دین تاریخ کا ایک جزو لاینفک بن جاتے ہیں اور اگر ان کی زندگیوں کو نظر انداز کر دیا جائے تو اسلام کی مذہبی تاریخ میں ایک بہت بڑا خلا پیدا ہو جاتا ہے!

حضرت خواجہ فرید کی زندگی کے ایک پہلو یعنی اِن کی شاعری پر نظر ڈالی جائے تو پتہ چلتا ہے کہ قدرت نے آپ کو صنف شعر و سخن میں بے پناہ صلاحیتیں عطا فرمائیں تاہم آپ کی زبان سے نکلی ہوئی بات اور آپ کے لکھے ہوئے اشعار اس لیے بھی مقبول عام حاصل کر گئے۔ زبان زد عوام ہو گئے اور لوگوں کے دِل کی پہنائیوں میں اتر گئے کہ آپ ایک عامل اور باکردار انسان تھے اور یہ ایک مسلم بات ہے کہ دِل تو صرف ایسی بات قبول کرتا ہے جس کے پیچھے عمل اور کردار کی بے پناہ قوت سرگرم عمل ہو۔ آپ نے اپنی شاعری میں فطرت کی ترجمانی کی آپکی شاعری سیدھے سادے انسانی رشتوں کی شاعری ہے۔ انسانوں سے آپ کی محبت اور عشق حقیقی کے سچے جذبے سے مغلوب ہو کر آپ کے دِل سے شعروں کی شکل میں نغمات سے جھرنے پھوٹ نکلے۔

تقریباً تین کروڑ سرائیکی بولنے والے آپ کی شاعری کے شیدائی اور دیوانے ہیں لیکن یہ ایک حقیقت ہے کہ سرائیکی نہ بولنے اور پوری طرح نہ سمجھنے والے حضرات بھی آپکے کلام کی چاشنی لذت اور فصاحت و بلاغت سے لطف اندوز ہوتے ہیں اور آپکی قادر الکلامی کا اعتراف کرتے ہیں۔ سید ہاشم رضا جو

بہاولپور میں کنشر رہ چکے ہیں اُردو کے بلند پایہ شاعر واد یب ہیں آپ نے خواجہ غلام فرید کی شاعری سے متاثر ہو کر یوں اپنے خیالات کا اظہار کیا!

وحید عصر، سخنور، شہید عشق فرید
کبھی سے بن نہ پڑی آجتک تیری تقلید
تیرے کلام کی وہ پختگی و پرکاری
کہ جس کا سوز ہی انجام سوز ہی تمہید
خدا نے تجھکو عطا کی وہ دردگی دولت
کہ جس کی گرد کو پہنچے گھسر نہ مرد اور ید
ملے تو اہل محبت یہ رنگ آتا ہے!
کہ جن کے خون کو گرما چکی تھی تیری وجد

خواجہ غلام فرید کی شاعری میں صوفیانہ رنگ بہت غالب ہے ایک ایک شعر عشقِ الٰہی میں ڈوبا ہوا خدا کی وحدانیت کی ترجمانی کرتا ہوا مظہر ذات الٰہی کے جلوے ہر طرف بکھرتا ہوا روح کی ہر پور سے میں اتر جاتا ہے۔ بہت کم لوگ خواجہ غلام فرید کے کلام کی اِن باریکیوں میں اتر کر انہیں سمجھنے کی کوشش کرتے ہیں بس عام مزاج تو یہ ہے کہ لوگ مغنی کے پرسوز آواز سازوں کی زیر وبم میں فرط عقیدت و محبت میں جب خواجہ فرید کی کافیاں سنتے ہیں تو ان کی موسیقیت چاشنی اور دلنواز دھنوں پر بے ساختہ جھوم جھوم جاتے ہیں اور داد تحسین کے ڈونگرے برسا دیتے ہیں لیکن حقیقت یہ ہے کہ اِن کافیوں میں اس قدر عارفانہ اسرار و رموز پنہاں ہیں کہ اگر ان پر پورا تجسس اور غور و فکر کی جائے تو روح میں بالیدگی پیدا ہو جاتی ہے اکثر و بیشتر آپ اپنے اشعار کو قرآن حکیم اور احادیث کے حوالوں سے شعری ڈھانچے میں ڈھالتے ہیں اور یوں محسوس ہوتا ہے کہ یہ اشعار ایک خاص واردات قلبی کے نتیجے میں الہامی ت میں آپ پر نازل ہو رہے ہیں۔ حافظ عبدالعزیز صاحب رحمن پوری بیان کرتے ہیں کہ ایک مرتبہ دریا کے سفر کے دوران اچانک آپ پر ایک ایسی روانی اور حالت طاری ہوگئی کہ آپ نے صرف دس منٹ میں ایک طویل اور مرصع کافی۔

ے واہ واہ سوہنے دا ورتارا
ہر صورت وہج کرے اوتارا!

لکھ ڈالی اور قوالوں کے حوالے کر دی حافظ عمر خان گوپانگ بیان کرتے ہیں کہ روہی میں آپ پر ایک وجدانیت کی سی کیفیت طاری ہوگئی اور آپ نے شعر کہنے شروع کیے تو صرف ۱۳ منٹ میں طویل بحر میں ۱۹ بند کی ایک کافی۔

پہلی پیت دِسے پندھ پریرے۔
کہہ ڈالی جب کائنات معرض وجود میں آئی اور روز اول جب مالک کائنات نے زمین و آسمان کو یہ بار امانت اٹھانے کو کہا تو اس ذمہ داری اور بار امانت کو اپنے سر لینے سے زمین و آسمان نے اپنی معذرت پیش کر دی لیکن حضرت

انسان نے عجلت میں یہ بارِ امانت خوشی خوشی اپنے سر لے لیا ؛ **اِنَّہٗ کَانَ ظَلُوْمًا جَہُوْلًا**

اور بالآخر اِس پر پچھتایا اور باری تعالیٰ نے ارشاد فرمایا کہ :-

اِس قرآنی واقعہ اور فرمودات کے پسِ منظر کیطرف اشارہ کرتے ہوئے حضرت خواجہ فرید نے کتنے ہی اچھوتے انداز میں تصوف اور معرفت میں ڈوبے ہوئے اشعار موزوں کیئے ہیں ارشاد ہے کہ !

آپے بار محبت چایم ڑی
ڈکھا تھل مارو آ پیش گیا

وِنج آپ کوں آپ اڑایم ڑی
دل جانا جگر دِل ریش تھیا

تتی عشق اولڑا لائیم ڑی
وِنج آپ کوں آپ اڑایم ڑی

(۲) دِل کے معاملے ہیں کہ جب لکڑی کی ایک نے سے آواز اٹھی ہے تو پکار اُٹھتے ہیں کہ !

بشنو از نے چوں حکایت می کند
وز جدائی ہا شکایت می کند (شیخ سعدی) .

اسی طرح جب خواجہ فرید کے دِل میں عشق حقیقی کا ارتعاش پیدا ہوتا اور وہ اس کی گہرائیوں میں سرمست ہو جاتے ہیں تو بانسری کی ایک ہوک سے پراسرار رموز کے دفتر کھل جاتے ہیں اور بے ساختہ پکار اٹھتے ہیں کہ !

انہد مرلی شور مچایا

بسی خوب بتایاں بانہاں
گم تھیاں کوڑیاں ذات صفاتاں

گجھڑے راز انوکھیاں گھاتاں
لِمن الملک دا دورہ آیا

حضرت خواجہ غلام فرید علیہ الرحمت نظریہ وحدت الوجود کے علمبردار تھے اور حضرت ابن عربی اور منصور حلاج کے مسلک کے پیروکار تھے آپ نے عشق محبوب حقیقی کو جس دلکش انداز میں پیش کیا ہے اسے جب پٹھانہ خان اور گلشن آرا سید ساز و آواز کے رنگ میں ڈھالتے ہیں تو سننے والوں پر وجدانیت بے خودی اور محویت طاری ہو جاتی ہے جبکہ اہل صدق و صفا فلسفہ وحدت الوجود کے اسرار و رموز میں کھو جاتے ہیں!

ہے عشق دا جلوہ ہر ہر جا — سبحان اللہ، سبحان اللہ۔
خود عاشق خود معشوق بنیا — سبحان اللہ سبحان اللہ۔
کتھے راز انا الحق فاش تھیا — کتھے سبحانی دا ورد پڑھیا
کتھے انی عبد رسول کہیا — سبحان اللہ۔ سبحان اللہ
ہے پیت فرید دی ریت عجب — ہے درد تے سوز دی گیت عجب

سن سمجھو سارے اہل خط
سبحان اللہ، سبحان اللہ۔

جب ساز دل کے تاروں پر واحدانیت کے مضراب کی چوٹ پڑتی ہے تو جو نغمے پھوٹتے ہیں ان سے اس رب قدوس کی عظمت و یکتائی کی آواز اٹھتی ہے اور فرماتے ہیں!

بے رنگ کہوں بے مثل کہوں — بے صورت ہر ہر آن کہوں
سبوح کہوں قدوس کہوں — رحمان کہوں سبحان کہوں

اسے پاک الکھ بے عیب کہوں

اسے حق بے نام و نشان کہوں

اللہ تعالیٰ کی ذات کے ساتھ کسی اور کو شریک نہ بنائے اور اسے وحدہٗ لا شریک ماننے

کے بارے میں آپ نے جن دو ٹوک الفاظ میں اپنے عقیدہ کا اظہار کیا وہ قابل تقلید ہے اور لا الٰہ کی ایک خوبصورت تعبیر ہے!

ہک ہے ہک ہے ہک ہے
جیڑھا ہک نوں ڈو کر ما نے
روز ازل دی ولڑی میڈی

ہک دی ھر دم ہیک ہے
او کافر تے مشرک ہے
راہ حق دی سالک ہے

یار فرید سنجانڑن کیتے!
راہبر نسخہ ہک ٹک ہے

اس واضح نظریہ کے باوجود جب کچھ حضرات نے آپکے ملک پر انگشت نمائی کی تو آپ نے ان کی اس کم سمجھی پر یوں ارشاد فرمایا کہ!

ملاں مارن سخت سناون
جھگڑے راز دا بھید نہ پاون
بے وس ہودے ہن معذور

تاہم اس مالک لا یزل اور معبود حقیقی پر جان دینے اور اس کی وحدانیت کو جیز ایمان سمجھنے سے متعلق یوں تشریح فرمائی۔

الف ہکو ہم لبس وے میاں جی
ہور کہانی مول نہ بھانی
جیندے موہیں ہک یار دی ڈھول
الف جیم دل کھس وے میاں جی
دسری ہور ہوس وے میاں جی

اور ک عشق اندر جند ڈلیسوں
نا بھیں کھل ہس وے میاں جی!

خدا کرے کہ اس بے دس میاں کو حضرت خواجہ کے فلسفۂ عشق اور وحدت حق کی یہ مزیں سمجھ آجائیں حضرت خواجہ غلام فرید علیہ رحمت عرب شریف کی مقدس دھرتی کی زیارت کے لیے ماہئ بے آب کی طرح تڑپتے رہے اور آتش ہجر و فراق میں پیچاں و تاباں رہتے۔ آپ کے اشعار جگہ جگہ پر اسی نوعیت کے پرسوز مضامین سے بھرے پڑے ہیں لیکن جب پیمانۂ صبر لبریز ہو جاتا ہے اور فراقِ خواجہ یثرب میں جان بلب نظر آتی ہے اور سازِ دل کے تاروں پر عشق و محبت کے وجدان کے مضراب ایک ضرب پڑتی ہے تو یہ عاشق رسول یوں پکار اٹھتا ہے کہ

اتھاں میں مٹھڑی نت جان بلب — اوتاں خوش وسدا وچ ملک عرب
نتی بھی جوگن چودھار پھراں — ہند سندھ پنجاب تے ماڑ پھراں
سنج بار تے شہر بازار پھراں — متاں یار ملم کہیں سانگ سبب
تورڑیں دھکڑے دسوڑے کھانڈڑی ھاں — تیڈڑے ناں توں صدقے وکاندڑی ھاں
تیڈیاں باندیاں دی میں باندڑی ھاں — ہے در در کیتاں ناں ادب

واہ سوہنڑاں ڈھولن یار سجنڑ !
واہ سانول ہوت حجاز وطن
آ ڈیکھ فرید دا بیت حزن
ہم روز ازل دی تانگھ طلب

بھلا اس رحمت دو عالم کو یہ کب گوارا ہو سکتا ہے کہ اس کا ایک طالب صادق یوں شوق دیدار میں حزن و ملال میں ڈوبا رہے۔ خواجہ فرید کے دل کی گہرائیوں سے نکلی ہوئی آرزو بحضور سرور کونین منظور و مقبول ہوئی۔ ہجر و فراق کی گھڑیاں ختم ہوئیں وصال یار کی گھڑیاں قریب آئیں تو فرطِ مسرت سے خواجہ فرید کے دل سے محبت کی یہ ہوک گونج اٹھی کہ !

آ یہ ہنتم جبندیں سکے — ایہہ شہر مبارک پکے
وانا ریس عرب دیاں جھالیں — خوش طرزیں خوب خصالیں
بگیاں وسرو وطن دیاں گالہیں — کیا خوش قبلے پکے

## ہے ملک مقدس نوری ہے جنت حور قصوری
## بن عاشق پاک حضوری پیا کون قدم اتھ رکھے

شہر مبارک مکے (مکہ معظمہ) میں اپنی جبین نیاز معبود حقیقی کے حضور جھکانے اور سجدہ ریزیوں کی لذت سے سرفراز ہونے کے بعد جب کارواں شوق سوئے یثرب بڑھا اور جونہی خواجہ فرید کی نظریں گنبد خضرا پر پڑیں تو بے اختیار آپکی زبان سے یہ اشعار جاری ہوگئے کہ!

تھیواں صدقے صدقے آیا شہر مدینہ
سکھ دی سیج سہائم گیا ڈکھڑا دیرینہ
دم معلی پاک رکش ہے نوری آئینہ
عرب دی ساری دھرتی ہوئی صاف نگینہ

اور جب زیارت روضہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اپنی آنکھوں کی پیاس بجھائی تو یوں اظہار عقیدت کیا۔

ونج ڈٹھم مدینہ عالی
ہے دھرتی عیبوں خالی
دم جیندیں کرسوں پھیرے

رحمت کون و مکان دا والی
پیا نور رسالت چھلکے
یا لڈ پھسوں آ کے

اب ذرا تھوڑا سا ذکر پروحشت بنجڑی روہی کا ہو جائے جسے خواجہ صاحب کی معجز بیانی نے حیات جاوداں بخش دی یوں تو اگر لوگوں نے روہی کا نام بارہا سنا خصوصاً خواجہ صاحب کے کلام کے حوالے سے لوگوں کے ذہن میں روہی کا یقیناً ایک پرکیف سا تاثر ہوگا لیکن بہت کم لوگوں نے روہی کا نظارہ کیا ہے:

تپتے ہوئے صحرا تا حد نظر پھیلے ہوئے ہیں۔ جہاں کوسوں دور تک پانی ناپید ہے۔ جہاں دور دور تک سر چھپانے کو سایہ مفقود، جہاں خود رو کانٹے دار جھاڑیوں کے سوا کچھ بھی نہیں اس پر وحشت سنجڑی روہی کے بخت اس وقت جاگ اٹھے جب حضرت خواجہ فرید علیہ الرحمت نے عبادت و ریاضت

کیلئے اِس بے آب و گیاہ صحرا کو منتخب فرمایا۔ اور اٹھارہ برس یہاں گذارے عشق حقیقی کے ساتھ ساتھ یہاں آپ کا عشقِ مجازی بھی پروان چڑھا۔ تاریخی شواہد سے معلوم ہوتا ہے کہ لاڑ قبیلے کی ایک ہوت نامی لڑکی کی محبت میں آپ مبتلا ہوئے راہ عشق میں جی تکلیفیں اٹھائیں۔

ہے ہے یار بروچل ہک تل ترس نہ کیتا۔ کر کر سخت نمانی اپنے نال نہ نیتا!
جیں ڈینہہ سجن سدھاے ڈکھ آیا سکھ بیتا۔ سول کو لڑا کو جالوں لوں رگ رگ سیتا

گوہر شب چراغ کے مصنف محمد انور فیروز اس موقعہ پر روشنی ڈالتے ہوئے "ہوت" کے آپ سے رشتہ ازدواج میں منسلک ہونیکا ذکر کرتے ہیں۔ حضرت خواجہ کی وفات کے آٹھ سال بعد تک یہ خاتون زندہ رہیں!

روہی میں جب ساون بھادوں کے مہینے میں پورب اور پچھم سے کالے اور بھورے بادل اٹھتے ہیں اسوقت روہی میں جو پرکیف سماں پیدا ہوتا، اس کی حضرت خواجہ نے جس فنکارانہ انداز میں عکاسی کی ہے اور جسطرح خوبصورت تشبیہوں اور استعاروں سے اسے سجایا ہے اس سے جہاں آپ کے فن شاعری کی پختگی عظمت اور معراج کا پتہ چلتا ہے، وہاں سرائیکی زبان کی جامعیت اور چاشنی کا بھی پتہ چلتا ہے۔ یقیناً یہ حضرت خواجہ غلام فرید علیہ الرحمت کی شاعری کا اعجاز ہے کہ جس نے روہی کو ایک زندہ و جاوید حقیقت بنا دیا ہے!

آئے مست ڈیہاڑے ساونڑ دے
واہ ساونڑ دے مِن بھاونڑ دے!

بدلے پورب قار ڈکھن دے — کپلے بھورے سوسو ونڑ دے
چاروں طرفوں زور پونڑ دے — سارے جوڑ و ساونڑ دے

جھکوماں جھکورے اگن پپیہے
کوئل مور چہچوٹریاں دے
سنہس جکور چنڈور پپیہے
نائل گیت سناونڑ دے

ڈیہاں پنجھاں ساڈیاں پلیاں
راتیں کھنڈریاں کھسن رنگلیاں
جگ جگ کاجل گجن رسیلیاں
وقت سنگار سہادن دے

و نہیہ فرید آباد تھیوے
مال مویشی شاد تھیوے
دل دردوں آزاد تھیوے
چوڑے انگ نہ مانون یے

سرائیکی کے علاوہ بھی خواجہ فرید علیہ الرحمت نے اُردُو، سندھی، پوربی، ۔۔۔ میں بھی شعر کہے ہیں۔ لیکن آپ کا یہ کلام عام لوگوں تک نہیں پہنچا اور نہ ہی مقبول ہے نہایت اختصار سے آپ کے اُردُو اور پوربی کلام کی چند جھلکیاں پیش کرتا ہوں!

(پوربی)

جو میں ایسا جانتی پیت لادن رکھ ہو
نگر ڈھنڈھورا پھیرتی پیت نہ لاوے کو

کاگا کرنگ بچوڑیو سب چن کھا ہو ماس
یہ دو نین نہ کھائیو کہ پیا ملن کی آس

یتیم کو پتیاں لکھوں اور لکھوں سلام
جس دن سے تم بچھڑے میری نیناں نیند حرام

(اُردُو کے نقشہ اشعار)

میں ہوں سگ اصحاب رسالت مآب کا
ابن قحافہ کا اور ابن خطاب کا

عثمان کا علی کا حسن اور حسین کا
اور خواجگان چشت کے عالیجناب کا

(اردو غزل)

تجھے ہم بیقراروں کی خبر ہووے تو کیا ہووے
ہماری بے نصیبی پر نظر ہووے تو کیا ہووے

یہ بے تابی یہ بے خوابی یہ بے چینی کہے مجھ پر
اسی حالت میں دلبر کا گذر ہووے تو کیا ہووے

فرید ایسے جفا جو کو کہے سفاک ہر ساعت
اگر اک آن محشر سے مفر ہووے تو کیا ہووے!

(فارسی اور سرائیکی کا حسین امتزاج)

دے درام بلے آوارہ طلبے وحشت آرلئے
برہاں بارے برزیل دے بیاباں وحشت رلوائے

کہیاں غمزیاں کہیاں باتیں ڈکھی ہے دِل ڈہیاں راتیں
خدارا حال زارم بین بے دستم وبے پائے!

سب سے آخر میں یہ کہ حضرت خواجہ فرید علیہ الرحمت نے اس "علی کل شئ قدیر" کے حضور اپنی خطاؤں کوتاہیوں کا اعتراف کرتے ہوئے اپنی بخشش و مغفرت کے لیے جس فروتنی اور تذرع سے التجا کی ہے حقیقتاً خواجہ کے کلام کا نچوڑ ہے۔ مختلف سلسلہ ہائے سلوک کے معتقدین کچھ مناجاتیں بطور وظیفہ ورد کرتے ہیں!
میں اپنی دلی محبت اور عقیدت یقینی طور پر محسوس کرتا ہوں کہ اگر خواجہ فرید کے یہ استغفار۔ اشعار نجات اخروی اور بخشش کے لیئے بطور وظیفہ ورد کیئے جائیں تو پھر کچھ بعید نہیں کہ وہ ذات غفور الرحیم ہمارے گناہ معاف فرما دے۔
اللہ تعالیٰ ہمیں خواجہ فرید اور دیگر صالحین کے نقش قدم پر چلنے کی توفیق عطا فرمائے!

پیر پیغمبر تیڈے باجھے توں مالک توں کل مختار
میں بدعملی تے کر رحمت جیں ڈیہہ یار وی یار نہ یار

اوگن ہاری نہ کہیں کم دی کوجھی کلی بدکردار
تیڈا شان ہے فضل کرم دا میں وچ ویہہ تے عیب ہزار

رات قبر دی ڈینہہ حشر دا سرتے کرکم بارے بار
مسکین فرید ہاں تیڈا!
توں بن کون اتارم پار

تحریر !
مجاہد جتوئی
خان پور

"سِمل" دے پچھلے شمارے اِچ چھپے ڈاکٹر حافظ منظور احمد سیّو دے افسانے "واپسی" پڑھ تے میڈے ذہن دے پردے اتے جو تصویراں اُبھرن او میں "سِمل" دے قارئین دے سامنے نشابر کریندا پیاں !!

(مجاہد جتوئی)

ہِک خلیفے دے دورِ حکومت اِچ ہِک شخص کوں کئی کھاوݨ دی شے چوری کرݨ دے الزام اِچ پکڑا گیا، قاضی ہتھ کپݨ دی سزا سُݨا ڈِتی ___ خلیفے اکھیا "سزا ڈیوݨ توں پہلے ایں گالھ دی تحقیق کیتی ونجے جو اوں شخص اے چوری کیتی کیوں ہِے ___؟ تحقیق کیتی ڳئی تاں پتہ لڳا جو او بکھا ہا تاں "حد ساقط" ___!! مقصد کیا ہا ___؟؟ آخر اوں اِنسان چوری جیہاں سماجی تے معاشرتی ڈھانچے کوں ہِلا ڈیوݨ والا جُرم کیوں کیتا ___؟؟ سماج نال بغاوت کیوں کیتس ___؟؟؟ کہیں وجہ توں او بکھ مرݨ تک پُج ڳیا ہا تاں معاشرے، سماج، سوسائٹی تے ویب اپنا فرض کیوں ادا نہ کیتا جیڑھا معاشرہ اپݨے افراد دی کفالت نی کر سڳدا اُتاں وِل اوں سماج کوں باقی رہݨ دا کیا حق حاصل ہِے ___؟؟؟

___ کہیں بزرگ دے سامݨے پُچھیا ڳیا جو اسلام دے رُکن کتنے ہِن ___؟ جواب مِلیا "پنج" ___ بزرگ اکھیا ___ چھی ___!! چھیواں ___؟؟ ___ ہا چھیواں رُکن ہِے ___ روٹی ___ ہِک آئیڈیل سماج تے فلاحی معاشرہ صرف اوہو تھی سڳدے جتھاں اوں معاشرے دے افراد کوں زندگی دیاں ضروریات تے عزتِ نفس مہیا ہووݨ ہر اِنسان کوں بلا لحاظ اوندے سماجی مرتبے دے مطابق اِنصاف تے تحفظ مِلے ___ اساڈے سکول، کالج یونیورسٹیاں ہر سال اگلے بے روزگاریں دی روڑھی تے نویں

ٹوٹے دا جیہ سٹ وینداں اے ___ نزکی گین
بہو ہی گن ہاسکھ وِچ ___ ہِک پاسوں لوک بغیر
علاج بے مردن ___ بئے پاسے ڈاکٹریں کوں
روزی نی مِلدی ___ ہِک پاسے منصوبے مکمل
نی تھیندے بئے پاسے انجینئر ڈِگریاں چا اِچ چاتے
دھکے ودے کھاندِن ہِک پاسے ہال حال ودِن
بئے پاسے لوک ماڑی وی اُمید اِچ وال چٹے
ودے کریندِن ___

___ انسان ہِک اکائی ہِے ایں معاشرے
دی ___ سماج انسان کنوں توقعات رکھندے
___ پر انسان وی تاں کجھ نہ کجھ چھندے سماج
کنوں ___ رب توں بعد پہلا دائرہ یا مرکزی نکتہ
خود انسان ہِے اوندے بعد اوندا خاندان ___
اوندے بعد دوست احباب اوندے بعد ماحول
. اوندے بعد ملک تے ول ایہ دنیا سب توں
وڈا دائرہ ہِے ___ بئے سارے دائرے ایں
مرکزی نکتے کنوں شروع تھیندِن ___
___ فاصلے ودھدے ویندن تے رشتے کمزور
تھیندے ویندن ___ چاہ لوہڑ والا ، دیرہ
غازیخاں ، ناں وی ہِک وستی تے قانون
نافذ کرݨ والیں دھاڑا ماریا لوکیں کوں دا بھ
چھوڑیا پیئویں کوں دھییں دے سامنے ننگا کر
چھوڑیا ___ ننگیاں عورتیں کنوں چکیاں پھیوایاں
___ روٹیاں پکوائیاں ___ پتریں کنوں
پیریں دا مسکاڈا کروایا ___ تے بیا ڈھیر کجھ

___ گویا عدالت تک وی جج فیصلے اِچ لکھیا
جیڑھا قانون انسان کوں جان مال تے عزت
آبرو دا تحفظ نی ڈے سگدا اوں قانون نال
بغاوت کئی جرم کینی" ___ سارے اصول سارے
فلسفے ، سارے آدرش سارے جذبے ہِک
پاسے روٹی ہِک پاسے ___ صحت مند سوچ
رکھݨ والے لوک معاشرے تے بارٹی بندے
او روٹی" روزی دے بدلے منگدن جے روزی
نہ مِلے تاں روٹی نہ مِلے ۔ جے روٹی نہ مِلے تاں
انسان زندہ رہݨ دا آسرا کریسے روٹی حاصل
کریسے ___ کیویں ___ ؟؟ ___ اے ڈسݨ
ضروری کینی" ___ جے روٹی کیتے روزی"
نہ مِلے تاں انسان سب توں پہلے خود کنوں
نفرت کریسے ___ گھر کنوں شرمسار تھیسے .
___ دوست احباب کنوں بیزار تھیسے ___
___ ماحول کنوں بچی تھیسے تے دنیا کنوں
اوندا دِل چا ویسے ___ تے اوہ پرے نانکل
ویسے ہو پئے" او نکل کیا تے واپس گھن
آ سگدی ہِے ___ ؟؟

صرف تے صرف روزی تے روٹی ۔

!! ___ !

# نفس تے ضمیر کوں ملامت

(روح کے آئینے میں)
سرزنش

مترجم ڈاکٹر عبدالرؤف لودھی بہاولپور

اَج ایں پیسے دی دنیا وچ اساں اینویں بڑ گئے ہیں جیندوں اساڈے ضمیر دی آواز اساکوں وی نئیں سنیڈیندی ۔ نال ای اساں اتنے بے حس تھی گئے ہیں جو ذاتی لالچ دھوکے فریب ڈوجھیاں دی کمزوری توں فائدہ اٹھاونڑ ، ظلم ، زیادتیاں تے ڈوجھیں دے حق وچ دا احساس کرنڑ دا جذبہ ای مک گئے

اج توں کئی سو سال پہلے خلیل جبران سئیں کوں جڈݨ ایہو جیاں مشکلاں پیش آندیاں ہن تاں او آپنڑے نفس تے ضمیر کوں ملامت کریندے ہن او کیہڑے موقع ہن انہاں دی زبانی سنڑو ۔ میں آپنڑی زندگی وچ ست واری آپنڑے نفس کو حقیر تے ذلیل سمجھیا تے اونکوں لتاڑیا

۱ :- سب توں پہلے اوں ویلے جڈݨ میں آپنڑی وڈائی تے چودھراہٹ کیتے امارت دی بھوت تے حکومت دا لباس پا تے غریب لچار تے گھر کھنوں ہولے بندیاں دی ضرورت تے مجبوری توں فائدہ اٹھاونڑ دی کوشش کیتی ۔

۲ :- ڈوجھی واری اوں ویلے جڈݨ میں آپنڑے جندجان قربان کرنڑ والے دوستاں اگوں حیلے بہانے تے مکر نال آپنڑی صفائی ڈتی تے میں انہاں دوستاں کوں اپنڑی مکاری تے چالاکی نال گمراہ کیتا

۳ :- تریجھی واری اوں ویلے جیہڑے ویلے میکوں اسانی تے اوکھے ڈچوں کہیں ہک کوں چونڑ دا اختیار ڈتا گیا تے میں اوکھے تے مشکل دے مقابلے وچ اساں کوں چونڑ گھِدا ،

۴ :- چوتھی واری اوں ویلے جیہڑے ویلے میں کوئی گناہ کیتا تے میں آپنڑے آپ کو ایہہ تسلی ڈتی جو آخر ٻئے وی تاں گناہ کریندن یا کریندے پئے ہن

۵ :- پنجویں واری اوں ویلے جڈݨ میں آپنڑی کمزوری تے ڈر کنوں ہر مصیبت کوں برداشت کیتا جیہڑی جو میڈے اتے نازل تھئی تے نال ای اے دعویٰ کیتا جو میں طاقت نہ ہووݨ تے ظلم دے مقابلے وچ صبر تے استقامت دا مظاہرہ کیتے .

۶ :- چھیویں واری میں اوں ویلے آپنڑے نفس کوں ملامت کیتی جیہڑے ویلے میں صرف آپنڑے کپڑے سنبھال تے اتے چا کیتے جو میڈے کپڑیاں کوں ایں دنیا دی زندگی دا گند نہ لگے .

۷ :- ستویں واری اوں ویلے جڈݨ میں اللہ سائیں دی تعریف واسطے کھڑا تھیا تے ایں کوں میں آپنڑی تعریف تے وڈائی سمجھی ۔

# اساں قیدی تخت لاہور دے

سید انیس حسین شاہ

( بشکریہ "افریشیا" لاہور )

اس وقت ملک کے مختلف صوبوں میں قومیتوں، برادریوں اور علاقوں کے نام پر مختلف تنظیمیں، گروپ اور جماعتیں جنم لے رہی ہیں۔ ان میں پختونوں، سندھیوں، مہاجروں، پٹھانوں، پنجابیوں اور سرائیکیوں کی تنظیمیں قابل ذکر ہیں۔ قبیلوں یا علاقوں کی بنیاد پر بننے والی یہ تنظیمیں قومی وحدت کے لئے کتنا خطرہ ہیں؟ یا وہ لوگ جو ان تنظیموں کے پس منظر میں کام کر رہے ہیں ان کے اصل مقاصد کیا ہیں وہ کس حد تک حق بجانب ہیں؟ کیا ان کا استحصال کیا گیا، کیا ان کے حقوق غصب کئے جا رہے ہیں یا ان کی آواز کو دبایا جا رہا ہے یا پھر اس علاقے کے نواب اور ان تہذیبوں، بولیوں اور قبیلوں میں پرورش پانے والے چودھری بھی لوگوں کے اندر یہ احساس پیدا کر رہے ہیں کہ وہ الگ سے اپنی حیثیت بنائیں۔ بہر حال ان گروپوں کو تشکیل دینے میں جو عناصر بھی کارفرما ہیں وہ کچھ بھی ہو سکتے ہیں لیکن پاکستان کے سب سے بڑے صوبے پنجاب میں گذشتہ چند برسوں سے ایک آواز سائیں غلام فرید کی نگری سے اٹھ رہی ہے کہ سرائیکی بولنے والے علاقوں یعنی ڈی جی خان، بہاولپور اور ملتان ڈویژن پر مشتمل ایک علیحدہ صوبہ بنا دیا جائے جو سرائیکی صوبہ ہو۔

سیاسی مبصرین کی رائے ہے کہ ان حالات میں نواز شریف پنجاب پر لوگوں کے ووٹوں سے منتخب ہو کر حکمرانی کر رہے ہیں اور اسلام آباد میں بے نظیر کا سکہ چلتا ہے ایسے میں دریائے سندھ کی مخصوص پٹی اور چولستان میں آباد لوگ یہ کہہ رہے ہیں کہ نواز شریف سائیں "اسیں قیدی تخت لاہور دے"۔۔۔ کیا یہ لوگ واقعی تخت لاہور کے قیدی ہیں اور کس جواز کے تحت میٹھی بولی بولنے والوں کے کوچہ و بازار سے یہ آوازیں آ رہی ہیں کہ "سرائیکی قومی موومنٹ" کے وجود کو تسلیم کر لیا جائے۔ یہ لوگ کون ہیں کیا چاہتے ہیں؟ اور خواجہ فرید کی روہی پر کسے تخت نشین کرنا چاہتے ہیں؟ ان سطور میں خاکسار نے یہی بتانے کی کوشش کی ہے؟ اگرچہ سیاسی مبصرین تو یہاں تک بھی کہہ رہے ہیں کہ اس سرائیکی صوبے کا سربراہ پنجاب کا سابق "شیر" غلام مصطفی کھر ہو گا۔ اور اگر ایسا ہو جائے تو سرائیکی قومی موومنٹ والوں کو نیا وزیر اعلیٰ تلاش کرنے کی زحمت نہیں کرنی پڑے گی۔ یہ الگ بات ہے کہ سرزمین فرید سے کوئی اور شیر خم ٹھونک کر کھر صاحب کے مقابلے میں آ جائے۔ اب آیئے دیکھیں کہ سرائیکی قومیت کے معنی کیا ہیں؟ سرائیکی تہذیب اور ثقافت کیا ہے؟ اور آخر ۱۹۷۰ء کے انتخابات سے قبل اٹھنے والی علیحدگی بہاولپور ریاست کی تحریک اور اب تنظیم "سرائیکی قومی موومنٹ" میں کیوں بدل گئی ہے۔ یہ چند ایسے پہلو ہیں جن پر سے پردہ اٹھنا ضروری ہے اور ہر محب وطن اور درد دل رکھنے والے کے لئے ان پر سوچنا ضروری ہے۔ سب سے پہلی بات تو یہ ہے کہ یہ جئے سندھ یا پختونستان کی تحریک کے برعکس ایک انتہائی معصوم نعرہ ہے جس میں علیحدگی یا عصبیت کا نام و

نشان نہیں ہے۔ اس نعرے کا بنیادی مقصد پاکستان کی سالمیت سے والہانہ عقیدت ہے۔

اگرچہ اس کے محرکات کی بنیاد انتہائی تلخ تجربات میں محیط ہے۔ سرائیکی تہذیب اور تمدن کیا ہے؟ ممکن ہے چند جوشیلے دانشور مختلف آراء رکھتے ہوں مگر گواہ ہے کہ دریائے سندھ جب گلگت کی تنگ سے گزر کر تھاکوٹ کوہستان میں داخل ہوتا ہے تو اس کی گزرگاہ نسبتاً وسیع سے وسیع تر ہوتی چلی جاتی ہے۔ اور یہ چوڑائی ہری پور ہزارہ، ڈیرہ اسماعیل خاں، ڈیرہ غازی خاں تک بڑھ جاتی ہے اور مٹھن کوٹ ضلع راجن پور کے مقام پر یہ گیارہ میل تک پھیلتی گڈو سے ہوتی ہوئی براستہ سکھر، حیدر آباد اور کے ٹی بندر کے مقام پر یہ عظیم دریا سمندر کی آغوش میں گم ہو جاتا ہے۔

یہ حقیقت سب پر عیاں ہے کہ پچھلے وقتوں میں ذرائع آمدورفت میں آبی گزرگاہیں سب سے سستی اور آسان قدرتی سڑکیں تھیں۔ اس طرح دریائے سندھ بھی اپنی گزرگاہ میں داخل ہوتے ہی ایک بہت بڑا آمدورفت اور تجارت کا ذریعہ تھا۔ اس کے کنارے بسنے والی آبادی اور دور دور سے آنے والے لوگ اس آبی گزرگاہ کو آمدورفت کے لئے استعمال کرتے اور یہ راستہ با آسانی سمندر اور بیرونی دنیا تک جاتا تھا۔ چنانچہ ایک ہی راستہ سے گزرنے والوں اور اس کے کنارے بسنے والوں کے باہمی روابط نے تقریباً ایک طرح کی ثقافت اور زبان کو جنم دیا۔ یہ ثقافت اور زبان دریائے سندھ کی عظمت کی طرح پرکشش منافرتوں اور عصبیتوں سے بالاتر تھی اس تہذیب کی قربت ہر ایک کے لئے آغوش مادر کی طرح تھی۔ جو کوئی بھی آیا اس کے اندر سما گیا۔

چنانچہ فاصلے کے فرق کے ساتھ یہ زبان جو دریائے سندھ کی زبان تھی معمولی فرق کے ساتھ اس کے کنارے بسنے والی آبادیوں اور شہروں کی زبان بن گئی۔ کیونکہ مٹھن کوٹ کے مقام پر اس میں پنجاب کے پانچ دریا مدغم ہوتے تھے اس لئے پنجاب کی ثقافت اور تہذیب مظفر گڑھ اور ملتان کے اضلاع کا بھی حصہ بن گئی اور مٹھن کوٹ کی مرکزیت نے اس دریا کے مشرقی کنارے چاچڑاں شریف اور مغربی کنارے پر مٹھن کوٹ کو اس طرح ملا دیا کہ لورالائی، سخی سرور، ڈیرہ غازی خاں، ڈیرہ اسماعیل خاں، راجن پور اور دریائے سندھ کے مغربی کنارے پر رہنے والی آبادی اس کے مشرقی کنارے پر چاچڑاں شریف، خانپور، رحیم یار خاں، بہاولپور اور ملتان ایک ہی تہذیب اور تمدن کا حصہ بن گئے اور ان کی زبان مشترک ہو گئی جو پشاور، ہری پور ہزارہ، ڈیرہ اسماعیل خاں میں ہندکو اور ڈیرہ غازی خاں، رحیم یار خاں، بہاولپور، ملتان اور مظفر گڑھ میں سرائیکی زبان کہلائی اور اس زبان کو دوام بخشنے کے لئے پنجاب کے پانچ دریاؤں اور عظیم دریائے سندھ کے سنگھم پر چاچڑاں ضلع رحیم یار خاں میں عظیم صوفی شاعر حضرت خواجہ غلام فرید اللہ تعالیٰ کی رحمت سے جلوہ گر ہوئے۔ ان کی شاعری نے بنی نوع انسان سے محبت اور چولستان و دریائے سندھ کی طرح وسیع سے وسیع تر کرنے پر زور دیا اور اس سرزمین کے باسیوں نے ان کے صوفیانہ کلام کو اپنی طرز زندگی کا حصہ بنا لیا۔ ان کی زبان شہد سے بھی شیریں اور طرز زندگی سراسر اخوت اور محبت کا آئینہ دار تھی۔

اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ اتنی شاندار تہذیب اور ثقافت کو جو ہر کسی کو اپنے اندر جذب کرنے کی طاقت رکھتی تھی اپنی انفرادیت کا نعرہ

بنانے کی ضرورت کیوں محسوس ہوئی۔

ڈیرہ غازی خان مظفر گڑھ اور ملتان حکومت برطانیہ کے وقت میں صوبہ پنجاب کا حصہ تھے اور ایک بہ ہیئتی حکومت کی غلامی سے نجات حاصل کرنا بھی ان کے اولین مقاصد میں شامل تھا۔ اس لئے ان علاقوں کے رہنے والوں کو پاکستان کے معرض وجود میں آنے کے وقت تک اپنی علیحدہ ثقافت اور تمدن کا احساس نہ ہوا اور نہ ہی بعد میں ۱۹۷۷ء تک اس کا اعادہ کیا گیا۔

لیکن ۱۹۵۵ء میں موجودہ بہاولپور ڈویژن اور سابقہ ریاست بہاولپور جب وحدت مغربی پاکستان میں مدغم ہوئی تو اس وقت نواب صادق محمد خان عباسی نواب آف بہاولپور نے خوش دلی اور حب وطنی کے جذبہ کے تحت یہ الحاق کیا لیکن ۱۹۶۹ء میں جب وحدت مغربی پاکستان کو پھر اپنے سابقہ صوبوں میں بحال کیا گیا تو اہل بہاولپور نے بھی سابقہ ریاست بہاولپور کو بطور ایک صوبہ بحال کرنے کا مطالبہ کر دیا۔ یہ مطالبہ مکمل عوامی حمایت سے اتنی شدت اختیار کر گیا کہ ۱۹۷۰ء کے عام انتخابات میں جماعت اسلامی، کونسل مسلم لیگ، کنونشن مسلم لیگ، ولی خان کی جماعت اور مجیب الرحمن کی عوامی لیگ نے بھی اس کی حمایت کی اور بہاولپور کے علیحدہ صوبہ کے مطالبہ کو اپنے منشور میں شامل کر لیا۔ صرف قیوم مسلم لیگ اور پیپلز پارٹی نے اس کی مخالفت کی۔

اصغر خان جہاں اپنی غلط سیاست کی وجہ سے دو مارشل لاؤں کے خالق ہیں نے سب سے پہلے بہاولپور علیحدہ صوبہ کی تحریک کو اپنی استقلال کی تحریک کا ایک حصہ بنا کر محترمہ طاہرہ مسعود الموسوم "دختر بہاولپور" اور اب محترمہ طاہرہ ممبر صوبائی اسمبلی کے ذریعے اسے ایک عوامی تحریک بنا دیا اور اسی عوامی مطالبہ کے ماتحت ۱۹۷۰ء کے انتخابات میں مخدوم نور محمد اور محترمہ طاہرہ مسعود کے والد میاں نظام الدین حیدر اور جمیل محمد کوریجہ ممبر قومی اسمبلی چنے گئے اور سابق وزیر اعلیٰ بہاولپور سید حسن محمود جو بہاولپور کے معمار اول بھی تھے اور علیحدہ صوبہ کی تحریک کے زبردست مخالف تھے اس سیلاب سے شکست کھا گئے۔

البتہ تابش الوری انتہائی ثابت قدمی سے علیحدہ صوبہ کی پرجوش حمایت کرتے رہے۔

۱۹۷۰ء کے بعد یہ تحریک عظیم سرائیکی قومی موومنٹ کے نام پر پھر طاقتور ہونے لگی۔ اس کی ایک بڑی وجہ یہ تھی کہ جب حکومت کی طرف سے علیحدگی پسند وطن دشمن تحریکوں کی مکمل سرپرستی ہونے لگی یہ بے ضرر تحریک جس میں علیحدگی کا کوئی عنصر نہ تھا کیوں زور نہ پکڑتی۔

اب یہ عظیم تر قومی سرائیکی موومنٹ کی شکل اختیار کر چکی ہے جو ڈیرہ غازی خان بہاولپور اور ملتان ڈویژن کے علاقوں پر مشتمل ہے۔ اس تحریک کو انتخاب سے اٹھنے والے اس نعرے نے بھی تقویت بخشی جو کچھ یوں تھا "تیری پگ نوں لگ گیا داغ' جاگ پنجابی جاگ۔ اسے لوگوں کی محرومیوں کی عکاسی کہیں یا سیاسی تبدیلی کا عنصر کہ یہ بات اب عصبیت سے بڑھ کر برادریوں کی اجارہ داری تک جا پہنچی ہے۔ جبکہ وفاقی حکومت اور پنجاب کی حکومت کی سرپرستی کا شرف ایسی دو سیاسی جماعتوں کو حاصل ہے کہ جو تحریک پاکستان کی مخالفت میں پیش پیش تھیں۔ تو ایسے حالات میں پنجاب میں کیسے تعمیری ماحول کی توقع کی جا سکتی ہے۔ یہاں اقتدار کی جنگ جاری ہے اور اس میں ہر وہ اقدام جو کسی طرح بھی وفاقی یا صوبائی حکومت کو کمزور کر سکتا ہو جائز ہے۔

جب گفتار ہی گفتار ہو' ناجائز کو جائز کیا جانے لگے تو اقدار ثانوی حیثیت اختیار کر جاتی ہیں' الغرض جو کوئی بوتا ہے وہی کاٹتا ہے - چنانچہ سرائیکی قومی موومنٹ بھی یاران نکتہ داں کی نظر میں جناب نواز شریف کے اعلانات اور لائحہ عمل کے لئے جواب آں غزل ہے "بات دل سے نکلی ہے دیکھیں کہاں تک پہنچے "اور جو موجودہ سیاست کی ذکر کا منطقی نتیجہ ہے اس کا کیا نتیجہ نکلتا ہے یہ ایک غیر سنجیدہ صورت حال ہے اور ہر محب وطن طالع آزما سیاست دانوں کی ریشہ دوانیوں پر فکر مند ہے' یہ حقیقت ہے کہ قربت نفرت کو جنم دیتی ہے - طالع آزما سیاست دان اپنے مطالب کے لئے ہر منفی نعرے کو سینے سے لگائے ہوئے ہیں اور ان کے کئے کی سزا ملک کے معصوم عوام کو بھگتنا پڑتی ہے -

جب بیج بویا جاتا ہے تو کاشت کرنے والے کو یہ یاد رکھنا چاہئے کہ گویہ بیج کانٹے دار درخت کا ہے تو اس کے کانٹے یقیناً اس کی آنے والی نسلوں کو بھی زخمی کریں گے - کاش ہمارے سیاست دان قدرت کے اس قانون کو یاد رکھیں - سندھ میں جناب عبداللہ ہارون اور ایوب کھوڑو' پنجاب میں نواب ممدوٹ' جناب حمید نظامی میاں عبدالباری اور محمد حسین چٹھہ' بلوچستان میں قاضی عیسیٰ اور یحییٰ بختیار' سرحد میں خان عبدالقیوم خاں اور پیر مانکی شریف صداقت اور دیانت کا ایک ایسا ورثہ چھوڑ گئے ہیں جو آنے والی نسلوں کے لئے صدیوں تک مشعل راہ کا کام دے گا - اس کے برعکس وہ طالع آزما سیاست دان جو وقت کی مصلحتوں کے ساتھ ساتھ اپنی ذات کے تقاضوں کو ملک و ملت کے مفاد پر فوقیت دیتے رہے آج کہاں ہیں - تاریخ کے صفحات سے وہ حرف غلط کی طرح مٹ گئے اور ان کا نام و نشان باقی نہ رہا' یہ ہے اللہ تعالیٰ کا قانون جسے یہاں حاصل

ان سطور میں نفرت کے بیج بونے کا ذکر آیا - موجودہ انتخابات میں حلقہ بندیوں کے وقت آباد کار کے لئے ایک مخصوص حلقہ کا مطالبہ کیا گیا - آباد کار وہ لوگ ہیں جو اس صدی کے شروع میں یہاں آکر سرائیکی تہذیب کی آغوش میں مدغم ہوئے - ایسی آبادی کے لئے ایک علیحدہ قومی اسمبلی کی نشست کا مطالبہ کیا گیا - ۱۹۸۵ء کے انتخابات میں ایسی ہی مخصوص نشست کے مطالبہ کو غیر فطری قرار دیتے ہوئے مسترد کر دیا گیا تھا - چنانچہ حلقہ ۱۴۶' ۱۴۷' ۱۴۹ سے رئیس شبیر احمد' مخدوم عماد الدین' حاجی سیف اللہ اور راحمہ انور عالم منتخب ہوئے - اب کی بار اس مطالبہ کی پذیرائی ہو گئی اور یہاں سے اس مطالبہ کی حمایت کرنے والے اس مطالبہ کی پذیرائی کا تمام سہرا پنجاب کی نگران حکومت کو دیتے ہیں - چنانچہ تحصیل خانپور جو ایک بہت بڑی تحصیل ہے اور یہاں کے باسی اس کو ضلع بنا دینے کا مطالبہ انتہائی شدت سے کر رہے تھے اس پر ایک بجلی اس طرح گری کہ آباد کار سیٹ کے مطالبہ کی پذیرائی کے نتیجے میں یہ تحصیل قومی اسمبلی کے تین حلقوں یعنی ۱۴۷' ۱۴۸' ۱۴۹ میں تقسیم کر دی گئی - یہ قطع برید تمام پاکستان کی حلقہ بندیوں کی واحد مثال ہے کہ جس میں ایک تحصیل کے تین ٹکڑے کر دیئے گئے لیکن اس سے قطع نظر کہ یہ مطالبہ جائز تھا یا ناجائز اس قطع برید نے سرائیکی تہذیب کے اس عظیم مرکز میں شدید احساس محرومی پیدا کر دیا ہے جو بھی اس مطالبہ کی پذیرائی سے فیض یاب ہوئے وہ نہیں جانتے کہ اس کے دوررس نتائج کیا ہو سکتے ہیں - اگرچہ راقم الحروف کے آباؤ اجداد اس صدی میں اس تہذیب میں پروان چڑھے لیکن ایک محب وطن پاکستانی کی حیثیت میں مجھے یہ احساس ہے کہ سرائیکی قومی

موومنٹ کی ہمہ گیر عمارت میں خانپور تحصیل کی یہ
قطع برید ایک بنیادی پتھر کی حیثیت رکھتی ہے جس
میں سونے پر سہاگہ یہ کہ اسے ایک برادری کے
تعصب نے سوا کر دیا ہے حالانکہ یہ برادری پاکستان
کی جدید زراعت کی بانی ہے لیکن یہ لوگ کب تک
برادری کی بنیادوں پر ملت واحدہ کی تقسیم میں لگے
رہیں گے۔

اب اس تحریک کا مستقبل اور اس کی کامیابی
کے امکانات کا جائزہ لینا ضروری ہے کیونکہ مرحوم
نواب صادق محمد خاں عباسی امیر بہاولپور ایک انتہائی
باعدل اور باصلاحیت حکمران تھے اور ان کے بے
مثال عہد حکومت کی وجہ سے ریاست کے تمام
رہنے والوں کو ان کے ساتھ بے پناہ عقیدت تھی
اور ہے اس لئے ۱۹۷۰ء میں تقریباً سابقہ ریاست
کے تمام مکتبہ فکر کے لوگوں نے سابقہ ریاست
بہاولپور کی بطور ایک صوبہ کے بحالی کی پر زور حمایت
کی لیکن اب صورت حال مختلف ہے۔ نواب
صاحب مرحوم وفات پا چکے ہیں اور ان کی اولاد میں
ملکی جنگ کی صورت ہے۔ ایک طرف نواب
صلاح الدین عباسی ایم این اے مورچہ سنبھالے
ہوئے ہیں اور دوسری طرف ان کا تمام خاندان ہے
اور عوام اس مقدس خانوادہ کی باہم لڑائی سے سخت
مایوس ہیں۔ اگرچہ محترمہ طاہرہ مسعود المعروف
محترمہ طاہرہ خاں ایم پی اے، مخدوم نور محمد [illegible]
مخدوم حمید الدین ان کے بھائی مخدوم [illegible]ن الدین
پی پی پی کے ٹکٹ پر منتخب ایم این اے اور مخدوم
حمید الدین کے بھانجے اور داماد مخدوم الطاف احمد
اور نواب صلاح الدین ایم این اے میں قرابت
داری ہے اور یہ طبقہ ہی اس عظیم سرائیکی قومی
موومنٹ کی قیادت سنبھال سکتا ہے لیکن ماضی کے
تلخ تجربات کی وجہ سے ۱۹۷۰ء کے انتخابات کے بعد
اس طبقہ کے زیادہ لوگ عوامی اور صوبائی اسمبلی میں
پہنچے تو وہاں علیحدہ صوبہ بہاولپور کی تحریک کے مفاد
میں ٹھوس اقدامات نہ کر سکے۔ ایک مخصوص
مخلص طبقہ اس تحریک کی قیادت ان کو سونپنے کے
لئے تیار نہ ہوگا اور اب چونکہ سرائیکی قومی
موومنٹ ڈیرہ غازی خاں، بہاولپور اور ملتان ڈویژن پر
مشتمل ہے اس لئے ہو سکتا ہے بہاولپور کے علاوہ
دوسرے ڈویژنوں سے کوئی قیادت ابھرے اور
آئندہ انتخابات میں یقیناً اس کے دوررس نتائج ہوں
گے جو صوبہ پنجاب کے حدود اربعہ کو اور "جاگ
جاگ پنجابی جاگ" کے نعرے کو ناقابل تلافی نقصان
پہنچا سکتے ہیں۔

# میل

ڈاکٹر وزیر آغا
ترجمہ : سجاد حیدر پرویز

پرہ دے بالکھدے ای
ترسیاں ڈو بہوں بیتاب اکھیں
بھڈڑی، موبجھی اندھی گلی اچ بیاں چمکن
اُتوں ول تاکڑی دے پردیاں توں
مُنجیاں ہوباں، اکھیں دی جوڑی
ہئی بیندی ہے جھاتی
ول ہک سجھ دیہہ دے وانگوں پہنچیا ہا؟
جیندے متھے لُندھیاں آلی، کاوڑی اکھ نے
سب اکھیں کوں مٹی رولیا
بھوسواہ انگارے تھئے ہن
شام تھئی اے
شہر دے اندر موم دیاں بتیاں
ڈُردیں ڈُردیں تسی اکھ دے
بھالے پیاں کھُلیندیاں
وت اسمان دی کالی چھت توں
تاریاں دیاں سجیاں اکھیں
پیاں جھاتی پیندن

# قطعے

قاصر احمد پوری

کے تک زندہ رہاں میں زندگی کوں چھوڑ تے
رکن وگناں میکوں ڈسا تیڈی گلی کوں چھوڑ تے
تیڈے غم دے نال قاصر گھر میڈا آباد ہے
مطمئن ہاں ساری دنیا دی خوشی کوں چھوڑ تے

ہانجراں دی کالی رات ہے تے میں ہاں دوستو
دردیں بھری حیات ہے تے میں ہاں دوستو
ہک لحظہ دی سکون دا نی میکوں مل سگیا
دل ہی ڈکھاں دے وات ہے تے میں ہاں دوستو

سویر مشکل تے شام مشکل
ہے میڈے کیتے تمام مشکل
میں جتنے ڈیہاں ہے دھپ پھڑی
سفر ہے مشکل قیام مشکل

نہ کوئی راہبر میڈا
نہ کوئی ہمسفر میڈا
ودا ادھر مریندا ہاں
پتہ نہیں کتھاں ہے گھر میڈا

# پچھوتاں ڈسوں

انچارج: شبیر نکیانہ، محسن حسن خاں

**ریاض قیصر تیبرانی، محلہ عیدگاہ کاشانہ روڈ تحصیل و ضلع ..**

س: کیا ڈاکٹر مہر عبدالحق ہوراں دا تھیا ہویا قرآن مجید دا سرائیکی ترجمہ چھپ چکے؟

سمل:۔ جی آ سیٔں! مہر صاحب دا سرائیکی اچ تھیا ہویا قرآن دا ترجمہ جنرل ضیاء دے دور اچ چھپ گیا ہا۔ او ایں ترجمے تے صدارتی ایوارڈ وی گھن چکن۔

**محمد رمضان ذکی شیدانی شریف (لیاقت پور)**

س:۔ روہی دے وچ پانی دا کال ہوندے ول روہی دے لوک کیڑھے پانی تے گذارہ کریندن۔

سمل:۔ مینہ دے پانی تے۔

س:۔ پلر پانی کیا ہوندے؟

سمل:۔ مینہ وسن دے بعد جہڑا پانی ڈہراں اچ کٹھا تھیندے اونکوں پلر پانی آہدن۔

**محمد کاشف امین احمد پور شرقیہ**

س:۔ مشہور سیاح ابن بطوطہ اوچ شریف کڈاں آیا ہا؟

سمل: ۱۳۰ھ ہجری اچ اوچ شریف آیا ہا۔

**مظاہر حسین خاں احمد پور شرقیہ**

س:۔ چولستان وچ موجود پرانے قلعیاں دے

ناں ڈسو

سمل: اسلام گڑھ، موج گڑھ، دین گڑھ، خان گڑھ ڈیراور تے قلعہ مروٹ تے بے وی بہوں سارے قلعے ہن۔

س:۔ حضرت خواجہ غلام فریدؒ دے پیر مرشد دا ناں کیا ہا۔

سمل:۔ حضرت خواجہ فخر جہاں سیٔں۔ آپ سیٔں پیر فریدؒ دے وڈے بھرا وی ہن۔

**خواجہ ابوالحسن احمد پور شرقیہ**

س:۔ کیا بادشاہت چھکیجن دے بعد ہمایوں سرائیکی وسیب اچ آیا ہا؟

سمل:۔ جی ہا، ہمایوں آپنی بادشاہت چھکیجن دے بعد سرائیکی وسیب اچوں وی گزریا ہا تے اوچ دے نیڑے وسدے ہک سرائیکی لنگاہ سردار دا کجھ ڈینہ مہمان رہیا تاریخ وچ ہے جو اوں لنگاہ سردار دی زبان ہمایوں ... اوندے نال دیاں کیتے اوپری ہئی۔ ہمایوں دی مہمانی دے دوران لنگاہ سردار ہمایوں دی وڈی خدمت کیتی۔

# سئیں سید محمد عظیم شاہ جنت جا ہووِس

بعض لوگ ایں جہانِ فانی توں پردہ ونجݨ دے بعد اپݨے پچھوں ایجھا بُس چھوڑ ویندن جیہڑا انہاں جہیں کہیں ہی شخصیت دی پرنی کرسگدی۔ ایجھاں شخصیتاں وچوں سید محمد عظیم شاہ بخاری دی ہِن انہاں دی وفات خانپور شہر واسطے تے سارے سرائیکی وسیب کیتے ہک بہوں وڈا سانحہ ہے۔ آپ دی قومی تے ملی خدمات دا ہک زمانہ معترف ہے۔ سید عظیم شاہ صاحب نہ صرف اپݨی نجی زندگی وچ بلکہ سیاست وچ وی ہک کھرے بے باک نتے ایماندار شخص ہِن۔ او اپݨی ساری حیاتی ہک فقیر منش، سیاست دان دی حیثیت نال سرائیکی وسیب وچ مشہور رہے، غریبیں، مسکینیں بے وسیلیں دی امداد کیتے اُنہاں اپݨے آپ کوں وقف کیتی رکھیا، اپݨی زندگی دے چھیکڑی ڈینہاں وچ بڈھیپے نتے بیماری دے باوجود ضرورت مندیں دی دلداری کیتے اُنہاں کڈاہیں وی ڈھِل نہ کیتی، انہاں دے دیرے تے چوویہہ گھنٹے ضرورت مندیں دا کھٹھ رہ ویندا ہا۔ سماجی تے ادبی تنظیمیں دی مالی امداد کرݨ اِچ وی او کڈاہیں دیر نہ کریندے ہِن۔

آپ سال ۱۹۱۹ء وچ سید محمد نواز شاہ سئیں بخاری دے گھر جمے، آپ دے جمݨ توں چھی مہینے پہلے آپ دے والدِ محترم اللہ کوں پیارے تھی چکے ہِن۔ آپ دی پیدائش دے ہک سال بعد آپ دی اماں سئیں دی شفقت دی چھاں وی آپ دے سر توں ڈھل گئی جیندے بعد آپ دی پال سانبھ، آپ دے ڈاڈا سئیں سید گل حسن شاہ بخاری سئیں کیتی آپ اجݨ چوں سالاں دے ہن جو آپ دے ڈاڈا سئیں دی مُکلا گئے کجھ عرصے تائیں بئے قریبی رشتے داراں آپ دی پرورش کیتی ایں عرصے وچ آپ دے حصے دی سموری جائیداد عدالت اَتے آپ دے گارڈین دے زیر اہتمام رہی۔ جڈݨ آپ سوطاں سال دے تھئے تاں آپ دی تمام جائیداد واگزار تھئی۔ یتیمی تے ماپیو دے پیار دی محرومی دی وجہ نال آپ دی طبیعت بہوں نرم تے آپ دا مزاج مشفقانہ ہا۔ ۲۹ مئی ۱۹۹۰ء کو منگل دے ڈینہہ جڈاں آپ فوت تھئے تاں سارا خانپور بہوں موجھا تے غمگین ہا۔ خاص طور تے وستی عظیم شاہ دے لوک داہیں مار مار تے رُنے

جان سنجان

# ملک قادر بخش وارن

ملک قادر بخش وارن اوچ شریف دے وارن خاندان دے چشم و چراغ ہن آپ نرم دل تے بے لوث کم کرن والے انسان ہن۔ عہدہ یا اعزاز اُنھاں کیتے کوئی اہمیت نی رکھیندا، کوئی پریشان حال بندہ اُنھاں کنے آوے تاں او بغیر کہیں لالچ دے اوندے نال ٹر پوندن۔ ۱۹۸۸ء دے الیکشن وچ اُنھاں ہک آزاد اُمیدوار دی حیثیت نال حصہ گھدا تے بہوں تھوڑے ووٹاں دے فرق نال کامیابی توں رہ گئے پر ایندے باوجود او اپنے علاقے دے مسائل حل کرن کیتے کہیں پچھوں تے نی رہے۔ انھاندے دیرے تے چوٹی گھنٹے علاقے دے مظلوم لوکیں دا کٹھ رہ ویندے جہڑے اپنے مسائل دے حل کیتے بہوں پریشان تھی کے آندن تے ملک سئیں انھاندے مسائل حل کراون کیتے انھاں دے نال ٹر پوندن تے پوری کوشش کریندن جو لوکاں دے مسائل حل تھی ونجن تے اتھوں دے غریب، مظلوم تے ضرورت مند ہر ویلے سادے سوکھے راہون۔ انھاں کوں کڈاہیں کوئی ڈکھ پیش نہ آوے ایہ ملک صاحب دی حیاتی دی منشا تے مقصد ہے تے ایں مقصد دے حصول کیتے او ہر ویلے اتھوں دے ضرورت مند لوکیں نال ٹردے رہ ویندن۔ دیہاتیں وچ تعلیم دے مسائل ہوون یا سڑکاں دے۔ زمینداراں دے کٹھ ہوون یا دفتر، آپ ہر ویلے غریبیں دے نال ہوندن۔ وڈیریں نال وانجھ تے غریبیں نال سانجھ ایہ ہے ملک سئیں دی حیاتی دا نعرہ تے مقصد۔ آپ ۱۹۹۰ء دے الیکشن کیتے اپنے علاقے اچ صوبائی اسمبلی دے امیدوار ہن۔

